# اسلام کا پُر امن پیغام
# ساری انسانیت کے نام

اسلام کی ایسی ہدایات جن کی آج ساری انسانیت کو سخت ضرورت ہے بلکہ ساری انسانیت جن ہدایات کی محتاج ہے چار زبانوں میں یعنی تلگو، ہندی، انگلش اور اُردو میں چھاپ کر حکمت فراست اور محبت سے عام کیا جارہا ہے۔

جسکا افتتاح عالیجناب نواب میر زاهد علی خان صاحب چیف ایڈیٹر روزنامہ سیاست حیدرآباد نے کیا اور عام کرنے کی پرزور خواہش کرتے ہوئے۔ خود سیاست انٹرنٹ نمبر

**http: // www siasat.com.teachingofislam**

پر ساری دنیا کیلئے جاری فرمادیا۔ عالمی سطح سے کئی مبارکبادیاں بھی آئیں۔

# بیگم بازار میں اسلام کا پُرامن پیغام!!!

مولانا غلام نبی شاہ نے سنایا کہ بیگم بازار کے بیچ گنجان تجارتی مرکز
مسجد نانا میاں (قوت الاسلام) پرلگوانے کیلئے مسجدِ کمیٹی کے صدر جناب شا
بھائی تاجر سے اجازت کی کوشش کی گئی لیکن شاہین بھائی اجازت دینے
سونچ رہے تھے اسی دوران سامنے کی دکان سے ایک مارواڑی تاجر کا نوجو
لڑکا آیا اور اسٹکرس دیکھنے لگا اور ایک ہی نظر میں کہنے لگا کہ کتنی اچھی ا
ہدایات ہیں۔ اگر ایک سیٹ مجھے مل جائے تو میں اپنے گھر کے قریب مندر
لگاؤں گا۔ یہ سنتے ہی شاہین بھائی بخوشی اجازت دے دیئے اور مسجد کے با
الداخلہ پر ہمیشہ محفوظ رہنے کے مقام پہ لگادیا گیا جو آج تک موجود ہیں
فوٹو ملاحظہ فرمایئے۔

# عالمگیری مسجد ٹینک بنڈ

# (شانتی نگر)

عالمگیری مسجد جوشاہراہ عام ٹینک بنڈ پر واقع ہے یہاں مسجد کے قریب رہنے والے نوجوانوں نے مسجد عالمگیری، مسجد نانا باغ، بشیر باغ، مسجد عالیہ بس اسٹاپ، پبلک گارڈنس، شانتی نگر اور بوٹس کلب کے کئی مقامات پر لگائے۔ فوٹو زدفتر میں موجود ہیں



Gate of Alamgiri Mosque Tank band

گیٹ عالم گیری مسجد ٹینک بنڈ

# سالار جنگ میوزیم میں
# اسلام کا پُرامن پیغام

۴ رتا ۱۳ر جون ۲۰۰۲ء سالار جنگ میوزیم میں اسلامک آسٹکرس کی نمائیش کے دوران عالیجناب مولانا احمد علی صاحب (چیف آرگنائزر سالار جنگ میوزیم) نے اپنی نگرانی میں مولانا غلام نبی شاہ کے تیار کردہ اسلامی ھدایات کے اسٹیکرس سالار جنگ میوزیم میں مستقل طور پر قائم رکھنے کیلئے لگوادئے۔

NATIONAL PERMIT والے پر لگانے N.P.

گاڑیوں پر لگانے والے

# اسلام کا پُرامن پیغام

دست بدست بیرونی ممالک میں عالیجناب غلام آصف صمدانی صاحب انجینئر (ملازم ائیرلائنس جدہ) جو اسلام کا بہت درد رکھتے ہیں۔ امن اور شانتی کی ہدایات کو عام کرنے میں کافی محنت بھی کرتے ہیں۔ انہوں نے مولانا غلام نبی شاہ صاحب کا لٹریچر بھی جدہ، ریاض، مکہ شریف و مدینہ شریف وغیرہ میں عام مسلمانوں میں عام کر رہے ہیں اور اپنے دورہ امریکہ و برطانیہ وغیرہ میں بھی مسلسل عام کرتے رہے ہیں۔ جس کو لوگوں نے پسند کیا اور کئی ای میل بھی آئے۔

# اسلام کا پُرامن پیغام
# تلگودیشم سکریٹری صاحب کے دفتر میں

عالیجناب لعل جان پاشاہ صاحب سکریٹری تلگودیشم کی خدمت میں مولانا سید شاہ بندگی پاشاہ قادری صاحب سجادہ نشین بالکنڈہ شریف نظام آباد کی قیادت میں پہنچا مولانا غلام نبی شاہ نے اپنے لٹریچر کا ایک سٹ جناب لعل جان پاشاہ کو دست بدست پیش کیا۔

عزت مآب چیف منسٹر صاحب آندھرا پردیش کے نام ایک درخواست اور ایک لٹریچر کا البم بتوسط جناب لعل جان پاشاہ صاحب بھی پیش کیا گیا۔

جناب لعل جان پاشاہ صاحب نے تلگودیشم آفس میں جتنے تلگودیشم لیڈرس موجود تھے سب کو ایک ایک لٹریچر کا سٹ پیش کیا جس کو سب نے خوب سراہا۔

فوٹو ملاحظہ فرمایئے۔

# گاندھی جینتی میں اسلام کا پُرامن پیغام

۲/اکٹوبر ۲۰۰۲ء صنعا فنکشن ہال ، چارمینار بوقت 30-11 صبح عالیجناب ڈاکٹر ایوب حیدری فونڈر سکریٹری لپرسی کنٹرول اینڈ ہیلتھ سوسائٹی ، چراغ علی گلی، حیدرآباد کی طرف سے گاندھی جینتی اور سالانہ جلسہ منایا گیا۔ جس میں کئی محکمے کے ڈائرکٹرس ڈاکٹرس اور دیگر عہدیداران شریک تھے۔ مولانا غلام نبی شاہ مہمان خصوصی کی حیثیت سے بیان میں کہا کہ وہ اپنے اسکول کے زمانہ میں گاندھی جی سے مل چکے ہیں وہ وید، گیتا اور قرآن بھی پڑھتے تھے۔ امن شانتی ان کا پیغام تھا۔ اسلام کی ہر ہدایت میں امن شانتی اور انصاف موجود ہے۔ مثال دیتے ہوئے مولانا غلام نبی شاہ نے کہا ہم سب ایک پتا حضرت آدم علیہ السلام کی ہی اولاد ہے ایسی ہی باتوں کو عام کرنے سے امن شانتی قائم کرنے میں مدد ملتی ہے۔ ایسی ہی تعلیمات کا ایک سٹ صدر جلسہ عالیجناب جائنٹ کمیشنر صاحب پولیس، حیدرآباد کو پیش کیا۔ جس کو انہوں نے ان تعلیمات کو عام کرنے پر زور دیا۔

(فوٹو ملاحظہ فرمائیے)

# آل سنس اسکول

## چرچ گن فونڈری میں اسلام کا پُرامن پیغام

آندھرا پردیش کے ۶ مختلف اضلاع تلنگانہ رائل سیما اور آندھرا سے آئے ہوئے نیو منتخب (New Elected) کارپوریٹرس (Corporaters) آل سنس اسکول چرچ گن فونڈری میں تربیت حاصل کررہے تھے۔ ڈاکٹر مظہر حسین ڈائرکٹر Cova کی زیر نگرانی اسلامی ھدایات بلخصوص "مسلم عورتوں کا سیاست میں رول" پر تفصیلات کیلئے مولانا غلام نبی شاہ کی خدمات حاصل کی گئی مولانا غلام نبی شاہ نے ایک گھنٹے کی تقریر میں سیرت النبیؐ سیرت صحابہؓ اور سیرت صحابیاتؓ کے حوالے سے بتلایا کہ "مسلم عورت اپنی عصمت اور عفت کی حفاظت کی ضمانت کیساتھ انسانی زندگی کے ہر شعبہ حیات میں حصہ لے سکتی ہے" حتی کہ میدان جنگ میں بھی حصہ لے چکی ہیں۔ اسکے بعد مختلف کارپوریٹرس کو سوالات کا موقعہ دیا گیا جسکے جوابات سائینس اور ٹکنالوجی کی تشریحات کے ساتھ مولانا غلام نبی شاہ نے تشفی بخش جوابات دئے خطاب کے آخری حصہ میں سارے کارپوریٹرس اور ممبرس کو اسلامی لٹریچرس پیش کیا گیا جسکو اکثر غیر مسلم کارپوریٹرس نے سر آنکھوں سے لگایا جس کا فوٹو ملاحظہ فرمائے۔




آل سنٹس اسکول - چرچ گن فونڈری

# چارمینار کے دامن میں

# اسلام کا پُر امن پیغام

کووا (COVA) کی جانب سے عالیجناب ڈاکٹر آنندراج
ورما صدر کووا (COVA) عالیجناب یوسف علی خان ڈائرکٹر کووا نے شہرین
میں امن و آمان کی برقراری کی اپیل کیلئے کمشنر پولیس کے اعلیٰ
عہدیداروں کی نگرانی میں ہمہ مذہبی جلسہ منعقد کیا۔

الحمد اللہ اس جلسہ میں بھی یہ احساس دلایا گیا کہ ساری انسانیت
ایک ہی باپ حضرت آدم علیہ السلام کا خاندان ہے اسی احساس کو عام
کرنا چاہیئے اور اسی احساس سے امن کی فضاء عام ہوگی عام لوگوں میں
یہاں بھی اسلامی لٹریچر تقسیم کیا گیا۔

# شہرین کی گلی گلی کوچہ کوچہ میں

# اسلام کا پُرامن پیغام

عالیجناب الحاج محمد شفیع الرحمٰن صاحب نے شہر حیدرآباد کی شاہراہوں، گڈی انارم، ٹی وی ٹاور، نلگنڈہ چوراہا، نیو اینڈ اولڈ ملک پیٹ، چادرگھاٹ، چپل بازار، چوراہا کاچی گوڑا، بس اسٹانڈ ویمنس کالج سلطان بازار، رام کورٹ چوراہا سے گولی گوڑہ بس ڈپو، پتلی باؤلی، سالارجنگ پل، اور عزاء خانہ زہرا تک دو ہزار پوسٹر لگوائے گئے۔ پوسٹرس لگانے کے دوران اکثر و بیشتر مسلم اور غیر مسلم لوگوں نے ہدایات کی بڑی تعریف کی اور بعض جگہ لوگوں نے کا تعاون بھی کیا۔ اور بعض لوگوں نے اپنے گھروں میں لگانے کیلئے مانگ لیئے۔

یہ تمام فوٹوز دفتر میں محفوظ ہیں۔

# نوجوانان مسجد محمدی شاہباز گوڑہ سکندرآباد

مولانا الحاج قاری محمد سمیع الرحمٰن نقشبندی امام وخطیب جامع مسجد شہباز گوڑہ سکندرآباد کی زیر نگرانی نو جوانان شہباز گوڑہ نے سکندرآباد کے ریلوے برج سے لیکر کنگسوے پر لگاتے ہوئے ٹنک بنڈ کے گیلری پر بوٹس کلب کے بس اسٹاپ پر حتی کہ ٹینک بنڈ کے پتلوں کے اسٹیج پر بھی سیکڑوں پوسٹرس لگائے۔

پوسٹرس لگانے کے دوران پولیس فورس نے ممانیت کی پھر جب ھدایات کو پڑھ لئے تو بخوشی اجازت دیدئے بلکہ تعاون بھی کیا سیکڑوں پوسٹرس کئی مہینے تک باقی رہے جنکے کئی فوٹوز محفوظ ہیں یہاں صرف ایک فوٹو ملاحظہ فرمائے۔

شہباز گوڑہ کے نوجوان جب رانی گنج بس ڈپو پر پوسٹرس لگانے پہنچے تو بس کنڈکٹرس اور ڈرائیورس نے منع کیا لیکن ڈپو مینجر نے لگانے کی عام اجازت دیدی بیسون بسوں پر پوٹرس لگائے اور ریلوے اسٹیشن سکندرآباد میں بھی ٹرین ڈرائیورس گارڈس اور دوسرے اسٹاف نے ٹرس لگانے میں خوشی کا اظہار کیا بعض ڈرائیورس نے دوسرے شہروں سٹیشن پر لگانے کیلئے مانگ بھی لئے۔

# اسلامک میوزیم کی پہلی نمائش کا افتتاح

بدست مبارک حضرت مولانا الحاج قاری محمد سمیع الرحمٰن فاروقی نقشبندی امام وخطیب جامع مسجد محمدیہ شہباز گوڑہ سکندرآباد صرف ۲ دن کیلئے نمائش شروع ہوئی۔ لوگوں کے اشتیاق سے ۱۵ دن تک مسلسل نمائش جاری رکھنا پڑا اور شہرین کے شہریوں کے علاوہ کرناٹک اور مہاراشٹرا کے کئی شہریوں نے بھی مشاہدہ کیا مولانا محمد سمیع الرحمٰن اسلامک میوزیم کا ہر روز تعارف کرواتے رہے۔ (مجلس انتظامی کے عہدیدار ماحبان نے میوزیم کی نگرانی کی)۔ غیر مسلم احباب کیلئے ۴ زبانوں کے رنگ برنگی اسٹیکرس اور پوسٹرس شاہراہ عام پر رکھے گئے جسکا کئی عام شہریوں نے بھی مشاہدہ کیا نمائش کے دوران لیٹریچر بھی فراہم کیا گیا۔

# اسلامک میوزیم

# جامع مسجد اختری رسالہ بازار گولکنڈہ

اسلامک میوزیم کا اہتمام حضرت مولانا سید شاہ متین پاشاہ قادری صاحب مدظلہ' کے زیر نگرانی عمل میں آیا جو مردانہ کیلئے ۲ دن اور زنانہ کیلئے ایک دن بتلایا گیا جس میں گولکنڈہ، مہدی پٹنم، لنگر حوض اور ٹولی چوکی کے سیکڑوں مرد و خواتین نے کتاب الرائے لکھی افتتاح بدست حضرت مولانا پیرزادہ شبیر نقشبندی صاحب مدظلہ، عمل میں آیا مہمان خصوصی عالیجناب سید سجاد صاحب یم۔یل۔اے مجلس اتحاد المسلمین تھے۔ اور کئی غیر مسلم کارپوریٹرس وغیرہ نے بھی مشاہدہ کیا۔ ہر دو قائدین نے عامۃ المسلمین اور بالخصوص اہل خیر حضرات سے اپیل کی کہ اسلام کی تبلیغ کیلئے بھرپور تعاون کریں۔ تبلیغ اسلام ہر مسلمان پر فرض کفایہ ہے

# اسلامک میوزیم بمقام آستانہ عالیہ رضویہ مغل پورہ

## نمائش مسلسل یکم تا ۷ ربیع الاول شریف ۱۴۲۳ھ

افتتاح بدست عالیجناب نواب میرزاہد علی خان چیف ایڈیٹر روزنامہ سیاست حیدرآباد

زیر سرپرستی: حضرت العلامہ سید شاہ طاہر رضوی صاحب قبلہ صدر الشیوخ جامعہ نظامیہ

زیر نگرانی: حضرت مولانا سید شاہ اسرار حسین رضوی المدنی صاحب مدظلہ

## مہمانان خصوصی

۱۔ حضرت مولانا سید شاہ علی اکبر نظام الدین نظامی امیر جامعہ نظامیہ

۲۔ حضرت مولانا سید شاہ قبول پاشاہ شطاری ممبر مسلم پرسنل لا بورڈ

۳۔ حضرت مولانا سید شاہ محمود پاشاہ قادری زرین کلاہ۔ نورخاں بازار حیدرآباد

۴۔ حضرت مولانا محمد فصیح الدین نظامی رضوی استاذ جامعہ نظامیہ

۵۔ حضرت مولانا سید شاہ حبیب پاشاہ قادری

۶۔ حضرت مولانا احمد علی صاحب چیف آرٹسٹ۔ سالار جنگ میوزیم حیدرآباد

۷۔ حضرت مولانا مختار پاشاہ صاحب خلف وخلیفہ۔ سجادہ آستانہ عالیہ رضویہ

۸۔ حضرت مولانا غلام نبی شاہ نقشبندی قادری

نوٹ صبح ۱۱ تا ۱ بجے مردانہ نمائش میں تعارف از مولانا محمد فصیح الدین نظامی رضوی

۳ تا ۵ بجے زنانہ نمائش میں تعارف از محل مولانا محمد فصیح الدین نظامی رضوی

# صدر مندر آریہ سماج سلطان بازار میں

# اسلام کا پُرامن پیغام !

۳۰ اگست ۲۰۰۱ کو بوقت ۱۱ بجے دن بمقام آریہ پرتھی نیتھی سبا (صدر مندر آریا سماج سلطان بازار) میں آریا سماج کے نیشنل لیڈر سوامی اگنی ویش کا لکچر رکھا گیا جہاں جوابی لکچر کیلئے مولانا غلام نبی شاہ سے خواہش کی گئی ۔مولانا غلام نبی شاہ نے اپنا مرتبہ اسلامی ہدایات کا لٹریچر تحفہ میں پیش کرتے ہوئے سوامی اگنی ویش کو خطاب کرتے ہوئے کہا کے سوامی جی ! We Are Children of One Father Prophet Adam Pbuh. ہم سب ایک باپ حضرت آدم علیہ السلام کی ہی سنتان ہیں کیا اس میں کوئی شک ہے سوامی جی نے کہا کوئی شک نہیں تو مولانا غلام نبی شاہ نے کہا آیئے پھر آپ اور ہم ان سب لوگوں کے سامنے ہاتھ ملالیں سوامی جی نے کہا ہاتھ میں ہاتھ ہی نہیں بلکہ گلے مل ملینگے گلے مل گئے اس منظر سے سارے جلسہ میں خوشی کی لہر دوڑ گئی دس منٹ تک تالیاں گونجتی رہیں ۔اس لکچر کی رپورٹ فوٹوز کے ساتھ شہرین کے تمام اخبارات میں آ گئی ۔

# پہاڑی شریف تا مسجد ابراہیمی
# آلوین کمپنی صنعت نگر
# اسلام کا پُرامن پیغام

پہاڑی شریف کی مین مارکٹ سے شاہین کالونی، بارکس جامع مسجد فلک نما تا مسجد پتھر گٹی، موتی بیگم مسجد، مسجد سنگ پتلی باؤلی، سے امیر پیٹھ، پنجہ گٹہ، سنجیو اریڈی نگر کے علاقے میں آٹو رکشاؤں اور بسس وغیرہ میں بھی لگائے گئے۔